۱۱۔ جہاں کہیں تم ہو گے تم کو آ پکڑے گی

۱۲۔ صاحبِ علم جہاں جائے گا اس کی عزت ہو گی۔

۱۳۔ تمہارے والد جہاں کہیں اتریں گے اعزاز و اکرام پائیں گے

۱۴۔ تم اپنے بھائیوں سے جس طرح معاملہ کرو گے وہ بھی تم سے ویسا معاملہ کریں گے۔

۱۵۔ اگر تم کمرے کی کھڑکیاں کھول دو گے تو اُن سے تازہ ہوا آئے گی۔

۱۶۔ آدمی کی جیسی کچھ طبیعت ہو گی ظاہر ہو کر رہے گی، اگرچہ وہ اس گمان میں رہے کہ لوگوں پر مخفی رہے۔

# مشق (۱۰۸)

۱۔ إِنْ تَجْتَهِدْ فِي التَّعَلُّمِ تَنْجَحْ

۲۔ إِنْ تَصْحَبِ الْأَشْرَارَ تَفْسُدْ أَخْلَاقُكَ

۳ مَنْ يُحْسِنْ إِلَى النَّاسِ / مَنْ يَصْنَعِ الْمَعْرُوفَ إِلَى النَّاسِ يُحِبُّوهُ

۴۔ مَنْ يَعْمَلْ بِنَصِيحَةِ الْأَكَابِرِ / الْكِبَارِ يَسْتَفِدْ

۵۔ مَا تَفْعَلْ مِنْ خَيْرٍ أَوْ شَرٍّ تُجْزَ بِهِ / مَهْمَا تَصْنَعْ مِنْ خَيْرٍ أَوْ شَرٍّ تَنَلْ مُكَافَأَتَهُ / صِلَتَهُ

۶۔ مَا تَعْمَلْ مِنْ مَعْرُوفٍ / بِرٍّ يَعُدْ نَفْعُهُ إِلَيْكَ

۷۔ مَهْمَا يَجْرِ / يَعْدُ مُسْرِعًا لَا يُدْرِكْنِي۔

۸۔ مَتَى يَحُلَّ الصَّيْفُ يُسَافِرِ الْأَغْنِيَاءُ إِلَى شِمْلَةَ

۹۔ أَيَّانَ تَذْهَبْ إِلَى دِهْلِي أَصْحَبْكَ

۱۰۔ حَيْثُمَا تُقِيمُ أُقِيمُ / تَنْزِلْ أَنْزِلْ

۱۱۔ أَيْنَ مَا تُقِيمُوا / تَسْكُنُوا يَرْزُقْكُمُ اللّٰهُ

۱۲۔ اَنّٰی تَذْهَبُوْا / تَرْحَلُوْا تَنْظُرْ ذَا صُنْعَةَ اللّٰهِ ۔

۱۳۔ مَهْمَا تَكُنْ اَخْلَاقُكُمْ يُعَلِّمُهَا النَّاسُ

۱۴۔ اَيَّ بَذْرٍ تَبْذُرْ فِي الْاَرْضِ يُنْبِتُ

۱۵۔ مَتٰى تَطْلُعُ الشَّمْسُ تَزُوْلُ الظُّلْمَةُ / يَتَبَدَّدِ الظَّلَامُ

۱۶۔ مَنْ لَّا يُكْرِمْ نَفْسَهٗ لَا يُكْرِمْهُ النَّاسَ ۔

# مشق (۱۰۹)

۱۔ دانائی کی بات مؤمن کی گمشدہ متاع ہے جہاں اُسے پائے وہ اُسے لینے کا زیادہ حقدار ہے ۔

۲۔ جس نے نیکی میں کوشش کی، اسکی کوشش مقبول ہے / ٹھکانے لگی ہوئی ہے۔

۳۔ اگر تم لوگ اللہ تعالٰے سے محبّت کرتے ہو تو میرا اتباع کرو،

۴۔ تو کتنے ہی گناہوں کا ارتکاب کرلے مگر اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو۔

۵۔ تو جو بھلائی کرے گا اس کا بدلہ ہرگز رائیگاں نہ جائے گا ۔

۶۔ اگر اس نے چوری کی ہے تو اس کا ایک بھائی بھی اس سے پہلے چوری کر چکا ہے۔

۷۔ اگر تمھیں تنگدستی کا ڈر ہے تو اللہ اپنے فضل سے آئندہ تمھیں غنی کر دیں گے ۔

۸۔ تم اپنی فطرت کو کتنا ہی چھپاؤ مگر لوگ اسے جلد ہی جان جائیں گے ۔

۹۔ اگر تو اللہ تعالٰے کا قرب حاصل کرے تو وہ تجھے بدلہ دینے میں کمی نہ کریں گے ۔

۱۰۔ جس نے دوست کا راز افشاء کیا وہ دیانت دار نہیں۔

۱۱۔ اگر تم لوگ اللہ تعالٰے کی طرف رجوع کرو تو امید ہے کہ وہ تم پر رحمت کریں۔

۱۲۔ رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وسلم تمھیں جو کچھ دیں وہ لے لو اور جس سے تمھیں منع کریں اس سے رُک جاؤ / باز آجاؤ۔

## مشق (١١٠)

١۔ مَنْ كَتَبَ هٰذِهِ الْمَقَالَةَ اِسْتَحَقَّ الْجَائِزَةَ / كَتَبَ هٰذَا الْمَوْضُوْعَ اِسْتَوْجَبَ الْمُكَافَاةِ

٢۔ مَنْ يَّتَّبِعْ نَفْسَهٗ يَخْسَرْ

٣۔ مَهْمَا يَنْصَحْ لَكُمْ اِسْتَاذُكُمْ فَاعْمَلُوْا بِهٖ

٤۔ اَيْنَمَا وُجِدَ الْعِلْمُ فَاعْلَمُوْهُ / فَاَحْسِبُوْهُ ضَالَّةً لَّكُمْ

٥۔ اَيَّ وَعْدٍ وَعَدْتُمُوْهُ / اَيَّ عَهْدٍ اَعْطَيْتُمُوْهُ فَاَوْفُوْهُ

٦۔ مَتٰى تُسَافِرْ فَاسْتَصْحِبْنِىْ

٧۔ مَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ فَلَا تُطِعْهُ

٨۔ اِنْ تَعْمَلُوْا بِنَصِيْحَتِىْ فَسَوْفَ تَنْتَفِعُوْا / تَسْتَفِيْدُوْا

٩۔ اِنْ تُخْلِفِ الْوَعْدَ فَقَدْ اَخْتَلَفْتَهٗ مِنْ قَبْلُ

١٠۔ اِنْ تَعُقَّ وَالِدَيْكَ فَلَنْ يَّرْضِيَا عَنْكَ

١١۔ اِنْ لَّمْ تَمْتَثِلْ اَمْرِىْ فَسَوْفَ تَنْدَمُ

١٢۔ مَنِ اقْتَصَدَ فِى النَّفَقَةِ فَلَيْسَ بِبَخِيْلٍ

١٣۔ مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِىَ لَهٗ

١٤۔ مَنْ يَّكُنْ مِّنَّا غَنِيًّا / ثَرِيًّا فَلْيُنْفِقْ عَلَى الْفُقَرَاءِ

## مشق (١١١)

١۔ اگر تو اپنی فرصت میں محنت کرتا تو شرمندگی نہ اُٹھاتا

٢۔ اگر میرے پاس مال ہوتا تو تجھ پر نثار کر دیتا۔

۳۔ اگر عقل نہ ہوتی تو انسان چوپایوں کی مانند ہوتا۔

۴۔ اگر ڈاکٹر نہ ہوتا تو مریض کا برا حال ہوتا۔

۵۔ اگر مشقت نہ ہوتی تو راحت بھی نہ ہوتی۔

۶۔ اگر عمل کرنے والوں کے لئے اجر نہ ہوتا تو ہمتیں پست ہوجائیں۔

۷۔ جب میرے والد کی وفات ہوئی تو میں پانچ برس کا تھا۔

۸۔ جب آفتاب کو چمکتے ہوئے دیکھا کہا یہ میرا رب ہے۔

۹۔ جب ایک نسل جاتی ہے تو دوسری نسل آجاتی ہے

۱۰۔ میرے دو صاحب علم دوست ہیں ان میں سے ایک تو محمود ہے۔

۱۱۔ جب تجھے کوئی شخص بھید بتائے تو اس کا بھید ظاہر نہ کر۔

۱۲۔ باقی رہا دوسرا تو وہ مظفر خالد ہے۔

## مشق (۱۱۲)

۱۔ لَوِ اجْتَهَدْتَ فِي التَّعَلُّمِ لَفُزْتَ فِي الِامْتِحَانِ

۲۔ لَوْ فُزْتَ لَمَنَحْتُكَ جَائِزَةً ثَمِينَةً

۳۔ لَوْ مَا تَأَخَّرْنَا لَوَجَدْنَا الْقِطَارَ

۴۔ لَوِ اعْتَنٰى / اِهْتَمَّ قَلِيلًا لَكَانَتِ النَّتِيجَةُ عَلٰى عَكْسِ ذٰلِكَ

۵۔ لَوِ انْقَضَّ / انْهَارَ الْجِدَارُ لَمَاتَ النَّاسُ كُلُّهُمْ

۶۔ لَوْلَا الظَّلَامُ لَمَا قُدِّرَ النُّوْرُ

۷۔ لَوْلَا التَّجَارِبُ لَمَا اسْتَفَادَ الْإِنْسَانُ

۸۔ لَوْلَا الْإِسْلَامُ لَجَهِلَ النَّاسُ عَنِ اسْمِ الْعَدْلِ وَالْمُسَاوَاتِ

۹۔ لَمَّا بَلَغَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً بَعَثَهُ اللّٰهُ

۱۰- كُلَّمَا لَقِيْتُكَ احْتَفَيْتَ بِي / أَعْزَزْتَنِي

۱۱- لَمَّا اعْتَذَرْتَ إِلَيَّ عَذَرْتُكَ ۱۲- إِذَا مَرِضْتَ فَشَاوِرْ طَبِيْبًا

۱۳- اِجْلِسَا عِنْدَ الْمَرِيْضِ اَمَّا اَنَا

۱۴- فَاذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ لِأَشْتَرِيَ لَهُ أَدْوِيَةً وَرُمَّانًا۔

# مشق (۱۱۳)

۱- (اللہ) وہی ہے جس نے پیدا کیا تم کو ایک جان سے۔

۲- وہی ہے جس نے بھیجا اپنا رسول وہدایت اور سچے دین کے ساتھ

۳- دونوں مہمان جو ہمارے پاس تھے سفر پر روانہ ہوگئے۔

۴- جن اساتذہ نے مجھے تعلیم دی ان کی تعظیم کرتا ہوں اور ان سے محبت کرتا ہوں۔

۵- کیا برابر ہوسکتے ہیں وہ لوگ جو علم رکھتے ہیں اور وہ لوگ جو علم نہیں رکھتے۔

۶- وہ مائیں جو اپنی اولاد کو اعلیٰ اخلاق کی تربیت دیتی ہیں بہترین مائیں ہیں۔

۷. (کامل) مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ اور زبان (کی ایذاء) سے دوسرے
مسلمان محفوظ رہیں۔

۸- جو اپنے بھائی کے لئے گڑھا کھودے گا وہ خود اس میں گر کر مرے گا۔
(چاہ کن را چاہ درپیش)

۹- ایسی بات کا وعدہ مت کر جس کے ایفاء پر تو قادر نہیں۔

۱۰- جو ادب نہیں سیکھنا چاہتا ایسے شخص کو ادب سکھانے کی کوشش نہ کر،
لاعلاج کو سدھارنے کی محنت نہ کر۔

۱۱- جو چیز سیدھی نہیں ہوسکتی اُسے سیدھا کرنے کی کوشش نہ کر۔

۱۲- اور عنقریب اُن لوگوں کو معلوم ہوجائے جنھوں نے ظلم کر رکھا ہے کہ کیسی

جگہ ان کو لوٹ کر جانا ہے۔

# مشق (۱۱۴)

۱۔ اَلْوَلَدُ الَّذِیْ یَجْرِیْ عَلَی الشَّارِعِ اَخِیْ

۲۔ اَلْمَرِیْضَۃُ الَّتِیْ جَآءَتْ ھُنَا اَمْسِ تُوُفِّیَتِ الْیَوْمِ

۳۔ ھَلْ تَعْرِفُ الْوَلَدَ الَّذِیْ کَانَ سَلَّمَ عَلَیْکَ / حَیَّاکَ

۴۔ ھَلْ ھٰذَا ھُوَ التِّلْمِیْذُ الَّذِیْ کَانَ نَالَ جَائِزَۃً ؟

۵۔ ھٰذِہٖ ھِیَ الْعِمَارَۃُ الَّتِیْ کُنْتُ اَسْکُنُ فِیْھَا قَبْلَ سَنَتَیْنِ

۶۔ ضَاعَ / فُقِدَ الْکِتَابُ الَّذِیْ اَعْطَیْتَنِیْ اَمْسِ

۷۔ مَنْ لَّا یَسْتَمِعُ اِلٰی نَصِیْحَۃِ الْاَکَابِرِ یَخْسَرُ نَفْسَہٗ / مَنْ لَّا یَسْمَعُ نَصِیْحَۃَ الْکُبَرَآءِ یَضُرُّ نَفْسَہٗ

۸۔ اُطْلُبْ / اُدْعُ ذٰلِکَ الْوَلَدَ الَّذِیْ لَہٗ ھٰذِہِ الْکُرَّاسَۃُ

۹۔ اِلْقَ الْوَلَدَیْنِ الَّذِیْنَ اَتَیَا / حَضَرَ الْیَوْمَ

۱۰۔ یَرْضَی اللّٰہُ عَنِ الَّذِیْنَ یُطِیْعُوْنَ اَمْرَہٗ

۱۱۔ رِجَالُ الشُّرْطَۃِ قَدْ قَبَضُوْا عَلَی الَّذِیْنَ کَانُوْا یُحَاوِلُوْنَ النَّقْبَ (فِی الْجِدَارِ)

۱۲۔ ھٰذِہٖ ھِیَ السَّاعَۃُ الَّتِیْ اَعْطَانِیْھَا وَالِدِیْ جَائِزَۃً

۱۳۔ أَھٰذَانِ اللَّذَانِ کَانَا لَقِیَانَا فِی الدِّھْلِیْ۔

۱۴۔ سَعْدُ بْنُ اَبِیْ وَقَّاصٍ (رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ) ھُوَ الَّذِیْ کَانَ خَوَّضَ / اَقْحَمَ الْخَیْلَ فِیْ نَھْرِ دَجْلَۃَ۔

# مشق (۱۱۵)

۱۔ بیشک ہوا بہت سخت ہے۔ ۲۔ واقعی بخیل اپنی جان کا دشمن ہے
۳۔ یقینا کھلی ہوا مفید ہے ۴۔ مجھے خوشی ہوئی کہ نتیجہ اچھا ہے
۵۔ آفتاب گویا سونے کی ٹکیہ ہے ۶۔ آدمی بخیل ہے مگر اسکا بیٹا سخی ہے
۷۔ واقعی محنت کرنیوالے کامیاب ہیں ۸۔ کاش کہ لوگ انصاف کرتے۔
۹۔ کاش کہ زندگی پریشانی سے خالی ہوتی ہے۔
۱۰۔ شاید ریل مؤخر ہے ۱۱۔ شاید مزدور تھکے ماندے ہیں۔
۱۲۔ واقعی لڑکیاں مہذب اور شائستہ ہیں۔

# مشق (۱۱۶)

۱۔ إِنَّ مَحْمُوْدًا تِلْمِيْذٌ مُجْتَهِدٌ
۲۔ إِنَّ هٰذَا الْبَلَدَ جَمِيْلٌ لٰكِنْ شَوَارِعَهُ ضَيِّقَةٌ
۳۔ إِنَّ هٰذَا الْقَصْرَ رَائِعٌ ضَخْمٌ جِدًّا
۴۔ سَرَّنِيْ اَنَّ خَالِدًا اَنَاجِحٌ ۵۔ لَيْتَ جَمِيْعَ الطَّلَبَةِ نَاجِحٌ
۶۔ كَاَنَّ هٰذَا الْقَصْرَ جَبَلٌ شَامِخٌ
۷۔ كَاَنَّ الْمُعَلِّمِيْنَ اٰبَاءٌ عَطُوْفُوْنَ
۸۔ مَحْمُوْدُ اَسِيْرٌ بَرِیْءٌ
۹۔ اَلْاَصْدِقَاءُ كَثِيْرُوْنَ لٰكِنَّ الْاَوْفِيَاءَ / الْمُخْلِصِيْنَ قَلِيْلُوْنَ
۱۰۔ هٰؤُلَاءِ مُخْلِصُوْنَ / سَالِمُوْنَ فِيْ نِيَّاتِهِمْ لٰكِنَّهُمْ مُخْطِئُوْنَ
۱۱۔ لَيْتَكُمْ تَلَامِيْذُ مُجْتَهِدُوْنَ

۱۲۔ لَعَلَّ هٰؤُلَاءِ سَائِحُوْنَ / سَيَّاحُوْنَ

۱۳۔ كَاَنَّ مَاءَ هٰذَا الْحَوْضِ / اَلْغَدِيْرِ مِرْاٰةٌ صَافِيَةٌ

۱۴۔ كَاَنَّ الْكَوَاكِبَ مَصَابِيْحُ غَرَّاءُ / كَاَنَّ النُّجُوْمَ اَسْرِجَةٌ مُنِيْرَةٌ

## مشق (۱۱۷)

۱۔ یقیناً اللہ تعالےٰ انصاف اور بھلائی کا حکم دیتے ہیں۔

۲۔ بے شک نماز بے حیائی اور بُرائی سے روکتی ہے۔

۳۔ بے شک کشتی خشکی پر نہیں چلتی۔

۴۔ شاید اللہ تعالےٰ مجھے نیکی کی توفیق مرحمت فرمائے

۵۔ کاش تم لوگ امتحان سے پہلے محنت کرتے۔

۶۔ ہاتھی کے دونوں کان گویا دو پنکھے ہیں ۷۔ واقعی جاہل اپنی ذات کا بدخواہ ہے

۸۔ یقیناً بھلائیاں برائیوں کو دور کر دیتی ہیں۔

۹۔ واقعی مائیں بچیوں کے اخلاق سنوارتی ہیں۔

۱۰۔ میں نے تجربہ کیا / معلوم کرلیا کہ آدمی کا عیاشی میں ڈوب جانا اس کے لئے ضرر رساں ہے۔

۱۱۔ میرا خیال ہے کہ اخبار فروش بہت ہو گئے۔

۱۲۔ واقعی مالدار بہت ہیں لیکن وہ ناداروں سے ہمدردی نہیں کرتے۔

## مشق (۱۱۸)

۱۔ اِنَّ الرِّيَاضَةَ تُقَوِّي الْجِسْمَ / تُكْسِبُ الْبَدَانَ قُوَّةً

۲۔ اِنَّ مَحْمُوْدًا يَخْطُبُ جَيِّدًا / لَيُحْسِنُ الْخِطَابَةَ

۳۔ لَيْتَكُمْ تَعْمَلُوْنَ بِنَصِيْحَتِيْ / بِمَوْعِظَتِيْ
۴۔ اَنْتُمَا ذَكِيَّانِ لٰكِنَّكُمَا لَا تَجْتَهِدَانِ فِي الْقِرَاءَةِ
۵۔ كُنْتُ اَدْرِيْ اَنَّ هٰٓؤُلَآءِ الطَّلَبَةِ سَيَرْسُبُوْنَ فِي الْاِمْتِحَانِ۔
۶۔ لَعَلَّ هٰٓؤُلَآءِ يَجْتَهِدُوْنَ الْاٰنَ فِي الْقِرَاءَةِ
۷۔ اَلنَّاسُ مُنْغَمِسُوْنَ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَاَنَّهُمْ لَا يَمُوْتُوْنَ اَبَدًا
۸۔ اَلْبَخِيْلُ يَرٰى / يَظُنُّ اَنَّ الْمَالَ دَآئِمٌ / خَالِدٌ
۹۔ لَيْتَنَا نَشْكُرُ نِعَمَ اللّٰهِ تَعَالٰى
۱۰۔ اَلْاِسْلَامُ هُوَ دِيْنُ الْحَقِّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۔
۱۱۔ لَيْتَ الْمُسْلِمِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ اَوَامِرَ الْاِسْلَامِ / يَعْمَلُوْنَ بِاَحْكَامِ الْاِسْلَامِ
۱۲۔ سُرِرْتُ اَنْ نَجَحْتُمْ فِي الْاِمْتِحَانِ
۱۳۔ اِنَّ مَنَارَتَيْ هٰذَا الْمَسْجِدِ شَامِخَتَانِ / عَالِيَتَانِ جِدًّا۔
۱۴۔ كَاَنَّهُمَا تُنَاجِيَانِ السَّمَاءَ

# مشق (۱۱۹)

۱۔ محمود ایک لائق / ہونہار طالب علم تھا لیکن بروں کی صحبت میں پڑ کر ضائع ہو گیا۔
۲۔ گھر صاف ستھرا تھا لیکن کوڑے کرکٹ کی وجہ سے گندہ ہو گیا۔
۳۔ حقیقتِ حال واضح ہونے پر دشمن دوست بن گیا۔
۴۔ چاند ابتداء میں دھیا بن کر ظاہر ہوتا ہے پھر ماہ کامل بن جاتا ہے
۵۔ واقعی اللہ تعالےٰ کسی پر ظلم نہیں کرتے / بیشک نہیں ہیں وہ بندوں پر ظلم کرنیوالے

۶۔ اساتذہ طلبہ پر سخت گیر نہیں ہیں۔
۷۔ موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا دل بے قرار ہوگیا۔
۸۔ دوپہر کو بادل گھنا ہوگیا اور قریب تھا کہ بارش برس پڑتی
۹۔ طلبہ نے اپنے اسباق میں مشغول شام گزاری
۱۰۔ تم لوگ دن بھر بازاروں میں گھومتے رہے اور کام نہ کیا۔
۱۱۔ ہم نے راحت میں رات گزاری اور کسی تکلیف کا ہمیں احساس نہ ہوا۔
۱۲۔ بیمار نے تکلیف میں رات کاٹی اور رات بھر نہ سویا۔

# مشق (۱۲۰)

۱۔ مَا كَانَ الدَّرْسُ صَعْبًا جِدًّا لٰكِنِّيْ مَا فَهِمْتُ۔
۲۔ كَانَتِ الْاَسْئِلَةُ سَهْلَةً جِدًّا لٰكِنِّيْ نَسِيْتُ
۳۔ كَانَ مَحْمُوْدٌ ذَكِيًّا جِدًّا لٰكِنَّهٗ لَمْ يَنْجَحْ لِاَجْلِ الْمَرَضِ
۴۔ ظَلَلْتُمُ الْيَوْمَ مُشْتَغِلِيْنَ بِدُرُوْسِكُمْ۔
۵۔ بِتْنَا مُضْطَرِبِيْنَ / مُتَسَوِّشِيْنَ
۶۔ اَصْبَحَ النَّاسُ مُذْعِرِيْنَ / خَائِفِيْنَ
۷۔ بَاتَ الشَّبَابُ / مَا زَالَ الشُّبَّانُ الصَّالِحُوْنَ سَاهِرِيْنَ فِيْ ذِكْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى طُوْلَ اللَّيْلِ
۸۔ اَضْحَتِ السَّمَاءُ مُمْطِرَةً اَمْسِ
۹۔ تَلَامِيْذُ الصَّفِّ الثَّانِيْ كَانُوْا غَائِبِيْنَ فِي الْحِصَّةِ الثَّانِيَةِ
۱۰۔ صَارَ وَالِدُ مَحْمُوْدٍ شَيْخًا / هَرِمًا لٰكِنَّهٗ يَمْشِيْ رَاجِلًا اَمْيَالًا
۱۱۔ صَارَ الْقُطْنُ غَالِيًا فَيَغْلُوْ سِعْرُ الْقُمَاشِ / الثَّوْبِ

۱۲۔ كَانَتِ الْحَرَارَةُ شَدِيْدَةً أَمْسِ لِأَنَّ الرِّيْحَ كَانَتْ رَاكِدَةً تَمَامًا۔
۱۳۔ لَيْسَ مَاءُ هٰذِهِ الْبِئْرِ عَذْبًا لٰكِنَّهُ بَارِدٌ جِدًّا
۱۴۔ لَسْتُ الْيَوْمَ بِصَائِمٍ لِأَنِّيْ كُنْتُ مَرِيْضًا مُذْ يَوْمَيْنِ

# مشق (۱۲۱)

۱۔ گرمی ایک ماہ سے سخت پڑ رہی ہے ۲۔ صدقہ ہمیشہ نفع پہنچاتا رہا۔
۳۔ بیمار ایک سال سے کھڑا رہا۔ ۴۔ مائیں ہمیشہ مہربان رہیں۔
۵۔ مہذّب اور شائستہ آدمی ہمیشہ لوگوں کو پیارا رہا۔
۶۔ جب تک تمہارے اخلاق عمدہ رہیں گے قابل احترام رہیں گے۔
۷۔ قاضی اپنے فیصلوں میں برابر عدل کرتا رہا۔
۸۔ تاجر اپنی سچائی کے ناتے ہمیشہ نفع مند رہا۔
۹۔ ریل نے سیٹی دی اور محمود غائب رہا۔
۱۰۔ جب تک روشنی مدہم / دھیمی ہو پڑھائی نہ کرو۔
۱۱۔ جب تک تم مریض ہو ٹھنڈک سے دُور رہو۔
۱۲۔ امتحان ختم ہوگیا اور نتیجہ نامعلوم / اُوجھل رہا

# مشق (۱۲۲)

۱۔ مَا فَتِئَ التِّلْمِيْذُ الْمُجْتَهِدُ عَزِيْزًا / مُحَبَّبًا
۲۔ مَا بَرِحَ التَّلَامِيْذُ الْأَوْلِيَاءُ مُجْتَهِدِيْنَ / الطَّلَبَةُ الْعُقَلَاءُ مُجِدِّيْنَ
۳۔ ظَلَلْتُمَا / مَا زِلْتُمَا الْيَوْمَ لَاعِبِيْنَ طُوْلَ النَّهَارِ
۴۔ مَا انْفَكَّتِ السَّمَاءُ مُتَغَيِّمَةً / مُتَلَبِّدَةً بِالْغُيُوْمِ

مُنْذُ ثَلَاثَةِ اَیَّامٍ

۵۔ مَا زَالَتِ السَّمَاءُ مُمْطِرَةً مُنْذُ سَاعَتَیْنِ کَامِلَتَیْنِ

۶۔ مَا انْفَكَّ الصِّرَاعُ بَیْنَ الْحَقِّ وَ الْبَاطِلِ ۔

۷۔ مَا زَالَ الْاِنْكِلِیْزُ/ اَلْاَفْرَنْجُ اَعْدَاءً لِلْاِسْلَامِ

۸۔ مَا بَرِحَ مُتَّبِعُوا الْحَقِّ قَلِیْلِیْنَ اَفِلَّاءَ ۔

۹۔ یَبْقَی الْاِسْلَامُ مَا دَامَتِ السَّمَاءُ وَ الْاَرْضُ

۱۰۔ اُعْبُدُوا اللّٰهَ مَا دُمْتُمْ اَحْیَاءً

۱۱۔ مَا زَالَ الْمُسْلِمُوْنَ مَنْصُوْرِیْنَ/ غَالِبِیْنَ مَا دَامُوْا عَامِلِیْنَ بِالْاِسْلَامِ

۱۲۔ لَا تَخْرُجْ مِنَ الْبَیْتِ مَا دَامَ الْمَطَرُ یَنْزِلُ

۱۳۔ لَا تُطِلَّ مِنَ النَّوَافِذِ مَا دَامَ الْقِطَارُ سَائِرًا ۔

۱۴۔ مَا فَتِئَ التَّلَامِیْذُ جَالِسِیْنَ فِیْ قَاعَةِ الْاِمْتِحَانِ حَتّٰی دُقَّ الْجَرَسُ

## مشق (۱۲۳)

۱۔ لوگ زمانہ جاہلیت میں اپنی بیٹیاں زندہ درگور کرتے تھے

۲۔ دیندار لوگوں کو دین اور غلبۂ دین کے سوا کسی چیز سے سروکار نہ تھا/ اور کسی چیز کی فکر نہ تھی۔

۳۔ لیکن آج ان میں بہت سے لوگ دنیا کی زندگی میں منہمک ہو گئے

۴۔ کسان ایک بالشت/ بالشت بھر زمین پر آپس میں لڑنے لگے ۔

۵۔ جو لوگ امتحان میں فیل ہو گئے تھے اُنھوں نے محنت شروع کر دی

۶۔ جو لوگ ہمیشہ مرتے رہیں گے اور پیدا ہوتے رہیں گے حتّٰی کہ قیامت قائم ہو جائے گی۔

۷۔ اللہ ہمیشہ ایسا شخص اُٹھاتے رہیں گے جو اُن کے دین کی تجدید کرے گا ۔
۸۔ تم لوگ آپس میں دشمن تھے پھر اس نے تمہارے دلوں میں اُلفت پیدا کی، تو اس کے فضل سے تم بھائی بھائی بن گئے ۔
۹۔ تم لوگ جب تک اللہ کے حکم کی پیروی کرتے رہے آسائش میں رہے ۔
۱۰۔ سو جب تم نے اعراض کیا تو اللہ نے ایک محیط قحط کا مزہ تمھیں چکھایا ۔
۱۱۔ لوگ ہمیشہ دیانت دار تاجر کی آڑ لیتے رہے ۔
۱۲۔ پُر رونق/رُوح پرور مناظر ہمیشہ دلوں کے لئے خوشی کا سامان کرتے رہے ۔

## مشق (۱۲۴)

۱۔ أُولٰئِكَ التَّلَامِيذُ كَانُوا يَتَكَاسَلُونَ/يَتَهَاوَنُونَ فِي الْعَمَلِ حَتّٰى سَقَطُوا فِي الْامْتِحَانِ
۲۔ مَازِلْنَا نَضِيعُ وَقْتَنَا حَتّٰى آنَ أَوَانُ الْامْتِحَانِ/أَزِفَ الْاِخْتِبَارُ ۔
۳۔ لَمَّا دَعَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النَّاسَ إِلٰى دِيْنِ الْحَقِّ صَارُوا أَعْدَاءً لَهُ ۔
۴۔ لٰكِنْ مَا مَضَتْ أَيَّامٌ كَثِيرَةٌ/طَوِيلَةٌ حَتّٰى أَسْلَمَ سَائِرُ الْعَرَبِ ۔
۵۔ مَادَامَ خَالِدُ بْنُ الْوَلِيدِ يَفْتَحُ مَمْلَكَةً بَعْدَ مَمْلَكَةٍ/دَوْلَةً إِثْرَ دَوْلَةٍ
۶۔ حَتّٰى عَزَلَهُ عُمَرُ كَيْ لَا يُفْتَتِنَ النَّاسُ
۷۔ وَلِيَعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيدُ
۸۔ عَسَاكِرُ الْإِسْلَامِ لَا زَالَتْ تَزْحَفُ/تَتَقَدَّمُ حَتّٰى انْهَزَمَ

الْعَدَاوَةُ

۹۔ لَا یَبْرَحُ النَّاسُ ضَالِّیْنَ / تَائِہِیْنَ فِی الضَّلَالَۃِ حَتّٰی یَتَّبِعُوا دِیْنَ الْحَقِّ

۱۰۔ لَا یَزَالُ النَّاسُ مَحْرُوْمِیْنَ عَنِ الْعَدْلِ مَادَامَ الْاِنْسَانُ یَحْکُمُ عَلَی الْاِنْسَانِ

۱۱۔ لَا نَفْتَؤُ نُجَاھِدُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ حَتّٰی یَظْہَرُ / یَغْلِبُ دِیْنُ الْحَقِّ

۱۲۔ مَازَالَ الْمُسْلِمُوْنَ یَعِیْشُوْنَ حَیَاۃً سَاذِجَۃً مَادَامَ عُمَرُ خَلِیْفَۃً

۱۳۔ لٰکِنَّہٗ لَمَّا اُسْتُشْہِدَ مَالَ النَّاسُ اِلَی التَّرَفِ / رَغِبَ النَّاسُ اِلَی التَّنَعُّمِ

۱۴۔ لَمْ نَتَقَدَّمْ / تَتَرَقَّ الدَّوْلَۃُ مَادَامَ الْاِنْکِلِیْزُ یَحْکُمُوْنَ عَلَیْہِ۔

# مشق (۱۲۵)

۱۔ اخلاص کے بغیر کوئی دوستی دوام پذیر / پائیدار نہیں ہے۔

۲۔ شریف لوگوں پر کیا گیا احسان ضائع نہیں ہے۔

۳۔ اللہ تعالےٰ ان کے اعمال سے بے خبر نہیں ہے

۴۔ سخی اپنا مال خرچ کرنے میں بخیل نہیں ہوتا اور نہ روک رکھتا ہے۔

۵۔ باغ میں کوئی پھل پکا ہوا نہیں ہے۔

۶۔ کیا اللہ تعالےٰ اس پر قادر نہیں ہیں کہ مُردوں پر قادر نہیں۔

۷۔ عیش پرستی میں ڈوب جانا کوئی قابل ستائش چیز نہیں۔

۸۔ میرے والدین پاکستان جانے والے نہیں۔

۹۔ تمہارے دوست تمہارے لئے مخلص نہیں۔
۱۰۔ ایک طالب علم غیر حاضر نہیں
۱۱۔ جوانمرد کے لئے جسمانی حسن کوئی شرف نہیں۔
۱۲۔ جبکہ اس کے افعال و اخلاق میں شرف نہ ہو۔

## مشق (۱۲۶)

۱۔ لَا كُلُّ غَنِيٍّ مُرْتَاحًا ۲۔ مَا بَنَاتُ حَامِدٍ بِجَاهِلَاتٍ
۳۔ لَا تَدْرِيْ نَفْسٌ مَا يَكُوْنُ غَدًا ۴۔ مَا هُمْ مَحْمُوْدِيْنَ عِنْدِنَا
۵۔ مَا اَشْجَارُ هٰذِهِ الْحَدِيْقَةِ مُثْمِرَةً
۶۔ مَا اَمْرُكَ خَافِيًا / مُخْتَفِيًا عَلَيَّ
۷۔ مَا اَنْتُمْ بِمُجْتَهِدِيْنَ جِدًّا / بِكَادِحِيْنَ فِيْمَا اَرٰى
۸۔ اِبْنَا مَحْمُوْدٍ مُجْتَهِدَانِ لٰكِنْ مَا هُمَا ذَكِيَّيْنِ / فَطِنَيْنِ
۹۔ لَا صَدِيْقَانِ مُوَاثِقِيْنَ / مُتَوَثِّقِيْنَ فِيْ هٰذَا الزَّمَانِ
۱۰۔ مَا هُوَ وَاقِفٌ عَلَى الْوَضْعِ الرَّاهِنِ / خَبِيْرٌ بِالْحَالِ الْحَاضِرِ
۱۱۔ مَا الْقِيَامُ عَلَى الدِّيْنِ سَهْلٌ / هَيِّنٌ فِيْ هٰذِهِ الْاَيَّامِ۔
۱۲۔ مَا نَحْنُ مُطْمَئِنِّيْنَ عَلَى الْحَالَةِ الرَّاهِنَةِ
۱۳۔ مَا الْمُدَاهَنَةُ فِي الدِّيْنِ بِمَحْمُوْدَةٍ
۱۴۔ مَا نَحْنُ بِغَافِلِيْنَ عَنْ وَاجِبَاتِنَا / مُهِمَّاتِنَا۔

## مشق (۱۲۷)

۱۔ دین میں زبردستی نہیں ہدایت یقیناً گمراہی سے ممتاز ہو چکی ہے۔

۲۔ تلوّن مزاج آدمی کی دوستی میں کوئی خیر و بہتری نہیں۔
۳۔ مؤمن اپنے رب کی رحمت سے مایوس نہیں ہیں
۴۔ یہاں قریب میں کسی پھل فروش کی دکان نہیں ہے۔
۵۔ باغ میں کوئی انار کا پیڑ نہیں ۶۔ راستہ میں کوئی سائیکل سوار نہیں۔
۷۔ ایسے شخص کا کوئی ایمان نہیں جس میں دیانت داری نہیں اور ایسے شخص کا کوئی دین نہیں جس میں پاسِ عہد نہیں۔
۸۔ اپنے عمل میں کوشاں کوئی شخص قابلِ مذمّت نہیں۔
۹۔ اور اپنے کام میں کوتاہ کار کوئی فرد قابلِ ستائش نہیں۔
۱۰۔ اپنے باپ کا نافرمان کوئی بیٹا خاندان میں قابلِ تعریف نہیں۔
۱۱۔ نیکی میں مقابلہ کرنے والے شرمندہ نہیں ہیں۔
۱۲۔ آسمان میں کوئی چمکنے والے ستارے نہیں ہیں۔
۱۳۔ میرے خیال میں انگریز سے بڑھ کر کوئی قوم شاطر / عیار نہیں۔

## مشق (۱۲۸)

۱۔ لَا مُسْتَشْفٰى كَبِيْرًا فِيْ هٰذَا الْبَلَدِ۔
۲۔ لَا مَسْجِدًا اَكْبَرَ فِي لكهنؤ ۳۔ لَا تِلْمِيْذًا رَاسِبًا فِيْ صَفِّنَا
۴۔ لَا فَوَّارَاتِ فِيْ حَدِيْقَةِ اَحْمَدَ ۵۔ لَا مَلَابِسَ مُوْفِيَةً عِنْدِيْ
۶۔ لَا مُقْتَصِدَ فِي النَّفَقَاتِ مَذْمُوْمٌ
۷۔ لَا مُطِيْعَ لِوَالِدِهٖ مِثْلَ مَحْمُوْدٍ ۸۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
۹۔ مَهْمَا يَكُنْ لَا بَأْسَ عَلَيْكَ ۱۰۔ لَا مَقْهٰى قَرِيْبٌ مِنْ هُنَا
۱۱۔ لَا طَبِيْبًا مَاهِرًا / حَاذِقًا هٰهُنَا ۱۲۔ لَا رَاكِبًا دَرَّاجَةً فِيْ صَفِّكُمْ

۱۳- لَا مُسْلِمِيْنَ مُطْمَئِنُّوْنَ عَلٰى حَالِهِمْ
۱۴- لَا صِدِّيْقَيْنِ مُخْلِصَانِ / وَفِيَّانِ مِثْلُكُمَا۔
۱۵- لَا تِلْمِيْذَ اُمُجْتَهِدًا فِيْ صَفِّكُمْ فِيْمَا اَرٰى
۱۶- قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ۔

## مشق (۱۲۹)

۱- باغوں میں پھول کھلنے لگے ہیں۔
۲- پرندوں نے ٹہنیوں پر چہچہانا شروع کیا۔
۳- قریب تھا کہ مرض بیمار کا خاتمہ کر دیتا مگر وہ جانبر / تندرست ہوگیا۔
۴- زمین خشک سالی کا شکار ہوگئی اسلئے کہ لوگ بھوکوں مرنے لگے۔
۵- طلباء نے تقریر میں مقابلہ شروع کیا ۶- جلسہ ختم ہوگیا اور لوگ منتشر ہونے لگے۔
۷- تنگدستی کفر تک پہنچا سکتی ہے۔
۸- امید ہے کہ عسرت زائل ہوگی اور اسکے بعد مالی فراوانی شروع ہوگی۔
۹- اہل علم اور دیندار حضرات اپنی ذمہ داریاں پوری کرنے لگے۔
۱۰- بارش ہوئی تو کسانوں نے زمین میں ہل چلانا شروع کیا۔
۱۱- امتحان سر پر آگئے، اس لئے طلباء محنت کرنے لگے۔
۱۲- اُستاد نے شاگردوں کو نصیحت کرنا شروع کی اور انکی رہنمائی کرنے لگا۔

## مشق (۱۳۰)

۱- حَلَّ الْمَسَاءُ فَشَرَعَتِ الطُّيُوْرُ تَذْهَبُ اِلٰى اَعْشَاشِهَا /

اَوْكَارِهَا۔

۲۔ لَمَّا فُتِّشَ عَنِ الْمُتَّهَمِ/ اُوْخِذَ بِالْمُتَّهَمِ اِنْشَاءَ يَبْكِيْ

۳۔ هَبَّتْ رِيْحٌ عَاصِفَةٌ اَمْسِ فَكَادَتِ السَّفِيْنَةُ تَغْرِقُ

۴۔ عَسٰى اَنْ يَّكُوْنَ اَحْمَدُ خَطِيْبًا بَارِعًا۔

۵۔ حَرٰى مَحْمُوْدٌ اَنْ يَّكُوْنَ فِي الدَّرَجَةِ الْاُوْلٰى

۶۔ كَانَ حَامِدٌ وَلَدًا لَاعِبًا/ لَعَابًا اِلَّا اَنَّهٗ اَخَذَ يَجْتَهِدُ الْاٰنَ

۷۔ اِنْتَهَى الْاِمْتِحَانُ وَطَفِقَ الطَّلَبَةُ يَذْهَبُوْنَ اِلٰى دُوْرِهِمْ

۸۔ لَا تَعْجَلُوْا فَكَرُبَ الْفَجْرُ اَنْ يَّطْلِعَ

۹۔ تَلَبَّدَاتِ السَّمَاءُ بِالْغُيُوْمِ فَكَادَ الْمَطَرُ اَنْ يَّنْزِلَ

۱۰۔ صَفَّرَامِيْنُ الْقِطَارِ وَجَعَلَ الْقِطَارُ يَتَحَرَّكُ

۱۱۔ وَقَفَ الْقِطَارُ وَاَقْبَلَ الْمُسَافِرُ وَاَنْ يَّنْزِلُوْنَ اَمْتِعَتَهُمْ۔

۱۲۔ اَوْشَكَ الْعَدُوُّ اَنْ يَّنْهَزِمَ

۱۳۔ لَمَّا سَمِعَ نَبَاَ فَشَلِهٖ/ خَيْبَتِهٖ كَادَ اَنْ يَّبْكِيَ۔

۱۴۔ لَمَّا فُتِحَ مَكَّةُ قَامَ النَّاسُ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا/ فِي الْاِسْلَامِ اِرْسَالًا۔

## مشق (۱۳۱)

۱۔ جب رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم نے لوگوں کو اللہ تعالیٰ کیطرف بُلانا شروع کیا تو مشرکین آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ایذاء دینے لگے۔

۲۔ جب مسلمان اللہ تعالےٰ کے دین کی نصرت کرنے لگے تو اللہ تعالیٰ نے ان پر آسمانی برکات کے دروازے کھول دیئے۔

۳۔ لیکن جب اُنھوں نے دعوت کو اور دعوت پر عمل پیرا ہونے کو ترک کر دیا تو دِن بدن انحطاط کا شکار ہونا شروع ہو گئے۔
۴۔ ہم اسٹیشن پہنچے نہیں کہ گارڈ نے سیٹی دے دی۔
۵۔ درجۂ ثانیہ کے طلباء چیخ و پکار رہے تھے / ہنگامہ برپا کئے ہوئے تھے۔
۶۔ مگر استاذ کو دیکھنے نہ پائے تھے کہ ایسے خاموش ہو گئے گویا ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہیں۔
۷۔ رسُولُ اللہ صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلّم عمر* کے پانچویں برس کو پہنچے ہی تھے کہ آپؐ کی والدہ محترمہ کا انتقال ہوا۔
۸۔ آفتاب غروب ہوتے ہی روزہ داروں نے افطار شروع کر دیا۔
۹۔ گارڈ کے سیٹی بجاتے ہی ٹرین حرکت میں آجاتی ہے۔
۱۰۔ اپنے والد کی وفات کا سنتے ہی محمود کی جان نکلنے لگی۔
۱۱۔ اس مہینے کے ختم ہوتے ہی لُو چہروں کو جھلسنے لگے گی۔
۱۲۔ کیا ہوا اُن لوگوں کو کہ بات سمجھنے والے ہی نہیں لگتے۔

# مشق (۱۳۲)

۱۔ مَا كَادَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُولَدُ حَتّٰى تُوُفِّيَ اَبُوْهُ
۲۔ لَمَّا سَمِعَ عُمَرُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ نَبَأَ وَفَاةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَلَّ السَّيْفَ مِنْ غِمْدِهٖ
۳۔ وَجَعَلَ يَقُوْلُ لَا اَكَادُ اَسْمَعُ اَحَدًا يَقُوْلُ تُوُفِّيَ النَّبِيُّ

---

* (صحیح چھ برس ہے۔) کما ہو سائر فی سائر السیر

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا ضَرَبْتُ عُنُقَهُ
۴۔ لَمْ يَكَدِ الْجَرَسُ يُدَقُّ حَتّٰى اَخَذَ الطَّلَبَةُ يَخْرُجُوْنَ مِنَ الْفُصُوْلِ
۵۔ لَا يَكَادُ الْاِمْتِحَانُ السَّنَوِيُّ يَنْتَهِيْ حَتّٰى يَجْعَلَ الطَّلَبَةُ
۶۔ يَرْتَحِلُوْنَ / يَرُوْحُوْنَ
۶۔ مَا كَادَ يَسْمَعُ نَبَأَ نَجَاحِهٖ حَتّٰى تَفَتَّحَ وَجْهُهٗ مِثْلَ الْوَرْدِ
۷۔ مَا كِدْتُ اَخْرُجُ مِنَ الْبَيْتِ حَتّٰى تَهَطَّلَ الْمَطَرُ / اَمْطَرَتِ السَّمَآءُ مَطَرًا غَزِيْرًا۔
۸۔ مَا كَادَ يَسْمَعُ نَبَأَ وَفَاةِ اَبِيْهِ حَتّٰى غُشِيَ عَلَيْهِ / نَعْيَ وَالِدِهٖ حَتّٰى صُعِقَ۔
۹۔ لَا يَكَادُ هٰذَا الشَّهْرُ يَنْتَهِيْ حَتّٰى تَاخُذَ الْاَثْمَارُ تَنْضِجُ۔
۱۰۔ لَا يَكَادُ الْمَطَرُ يَنْقَطِعُ حَتّٰى نَمْشِيَ۔
۱۱۔ لَا يَكَادُ الْحَكَمُ يُصَفِّرُ حَتّٰى يَطْفَقُ اللَّعَّابُوْنَ يَجْرُوْنَ / يَتَسَابَقُوْنَ
۱۲ لَمْ نَكَدْ نَصِلُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ حَتّٰى جَعَلَ الْمَطَرُ يَنْهَمِرُ / يَهْطِلُ

## مشق (۱۳۳)

۱۔ بڑھئی آرے سے لکڑی کاٹتا ہے اور اس سے کرسی بناتا ہے۔
۲۔ بخدا! میں ضرور اسلامی ممالک کا سفر کروں گا اور ایک سال تک ان کی سیاحت کروں گا۔
۳۔ گزشتہ رات آگ لگ گئی جسمیں کتابوں کے سوا میرا تمام سامان جل گیا۔

۴۔ باغ کے دو دروازے ہیں اور ہر دروازے پر ایک چوکیدار ہے۔
۵۔ ریل لکھنؤ سے کانپور کا فاصلہ دو گھنٹے میں طے کرتی ہے۔
۶۔ کبھی ایک کھانا بہت سے کھانوں سے محرومی کا سبب بن جاتا ہے۔
۷۔ کیا وہ جھوٹ کو مانتے اور اللہ کی نعمت کا انکار کرتے ہیں
۸۔ اور جو شخص دنیا میں اندھا رہیگا سو وہ آخرت میں بھی اندھا رہے گا۔
۹۔ تم کتنے سال سے لکھنؤ میں رہتے ہو۔
۱۰۔ مُرغی بیس دن تک انڈے دیتی ہے۔
۱۱۔ جس نے تمہاری جھوٹی مدح سرائی کی اس نے درحقیقت تمہاری مذمت کی
۱۲۔ ایسا شخص جو تمہارا شکریہ ادا نہیں کرتا تمہیں احسان کرنے سے بے رغبت ہرگز نہ بنانے پائے۔
۱۳۔ آج کا کام کل پر مت ڈالو۔
۱۴۔ اپنے ایک دوست سے ملاقات کرنے کو میرا بھائی اسٹیشن گیا ہے۔
۱۵۔ اور اللہ کا حق ہے لوگوں پر حج کرنا اس گھر کا جو شخص قدرت رکھتا ہے۔ اس کی طرف راہ چلنے کی۔

## مشق (۱۳۴)

۱۔ فِي هٰذَا الْعَصْرِ يَسْتَخْدَمُ الْكَهْرُبَاءُ فِي أَعْمَالٍ ضَخْمَةٍ / جَبَّارَةٍ
۲۔ اَلْأَعْمَالُ الَّتِي كَانَتْ تَسْتَغْرِقُ سَاعَاتٍ تُؤَدَّى الْيَوْمَ فِي دَقَائِقَ لِلْاِكْتِشَافَاتِ الْجَدِيْدَةِ وَالْاِخْتِرَاعَاتِ / اَلْيَوْمَ تُؤَدَّى أَعْمَالُ سَاعَاتٍ فِي دَقَائِقَ بِفَضْلِ الْاِكْتِشَافَاتِ الخ
۳۔ يُقَالُ إِنَّ فِي الْقَمَرِ لَعُمْرَانًا۔

۴۔ فِیْ کَمْ یَوْمًا یُمْکِنُ السَّفَرُ اِلَی الْقَمَرِ
۵۔ مُنْذُ کَمْ یَوْمٍ وَالِدُکَ مَرِیْضٌ وَمِمَّنْ یَتَدَاوٰی
۶۔ کُفَّ لِسَانَکَ اِلَّا عَنْ خَیْرٍ۔
۷۔ نَجَحَ جَمِیْعُ التَّلَامِیْذِ عَدَا اللَّاعِبِ
۸۔ اِنَّمَا یُثْنِیْ الْمُعَلِّمُوْنَ عَلَی الْمُتَعَلِّمِیْنَ الَّذِیْنَ یَجْتَهِدُوْنَ فِی التَّعَلُّمِ / عَلَی الْمُجْتَهِدِیْنَ مِنَ التَّلَامِیْذِ
۹۔ اَیُمْکِنُ اَنْ تَمْتَنِعِیَ الضَّلَالَةِ مِنَ الدُّنْیَا
۱۰۔ سَاَلْتُ مَحْمُوْدًا فِیْ اَیِّ سَنَةٍ وُلِدْتُ / فَلَمْ یُحِرْ جَوَابًا
۱۱۔ قُلْ لِلْخَادِمِ اَنْ یَتَکَرَّیَ لِیْ عَرَبَةَ الْخَیْلِ
۱۲۔ لَا تَکُوْنُوْا کَالتَّلَامِیْذِ الَّذِیْنَ ضَیَّعُوْا / فَوَّتُوْا اَوْقَاتَهُمْ فِی اللَّعِبِ
۱۳۔ تَاللّٰهِ لَاَنْصُرَنَّ الَّذِیْنَ هَاجَرُوْا دِیَارَهُمْ لِلْحَقِّ وَضَحُّوْا بِاَنْفُسِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ۔

# ایک طالب علم کا خط اپنے والد کے نام

(دارُالعلوم ندوۃُ العلماء، لکھنؤ)
۱۸ / شوال / ۱۳۷۲ھ

میرے والد بزرگوار　　　ہدیۂ دعاء وسلام

آپ سے رخصت ہونے کے بعد یہ میرا پہلا خط ہے، شاید آپ سراپا انتظار ہوں گے کہ میں (اس بارے میں) جلد خط روانہ کروں گا کہ میں نے مدرسہ کو کیسا پایا؟ اور کس درجہ اس سے مانوس ہوا؟

لیجیئے اَب میں بڑی فرحت و مسرت سے اطلاع دیتا ہوں کہ میں نے مدرسہ و اور اس کے ماحول کو اپنے وہم و خیال سے بڑھ کر حسین پایا۔

رہے اساتذہ! تو وہ سب کے سب مخلص و مہربان ہیں، مجھ سے اس انداز سے گفتگو کرتے ہیں جیسے والدین اپنی اولاد سے اور طلبہ نے بھی یوں خیر مقدم کیا جیسے بھائی بھائی کا خیر مقدم کرتا ہے۔

مگر بایں ہمہ میں رنج و اضطراب میں مبتلا ہوں نہ کھانا لطف دیتا ہے اور نہ ہی چین کی نیند سوتا ہوں۔

اگر میں علم و دین کا متلاشی نہ ہوتا تو آپ کے فراق پر کبھی رضامند نہ ہوتا اگر آپ نے علم کی محبّت میرے دل میں نہ ڈال دی ہوتی اور اس کے عشق کا بیج میرے قلب میں نہ بویا ہوتا تو مدرسہ چھوڑ کر فی الفور آپ سے آملتا۔ لیکن میں علم ایسی دولت پر جس میں اللہ تعالیٰ نے خیر و بھلائی رکھی ہے، جہالت کو ہرگز ترجیح نہ دونگا، آپ اللہ تعالیٰ کے حضور دل کی گہرائیوں سے میرے لئے دُعا فرمائیے کہ وہ میرے دل کو مضبوط کردیں اور علمِ نافع کی دولت سے مجھے نواز دیں۔ آپ کے دستِ اطہر کو بوسہ دے کر اس خط کو ختم کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے امیدوار ہوں کہ وہ تادیر آپ کو ہم میں زندہ رکھیں گے اور آپ کی زندگی کے ایّام ہمارے لئے دراز کردیں گے۔

میری سراپا شفقت والدہ کو میری طرف سے پاکیزہ ترین تحفۂ سلام پیش کر دیجئے

والسّلام آپ کا فرمانبردار بیٹا

## بیٹے کے خط کا والد کی طرف سے جواب

عظیم آباد (پٹنہ) (۲۰ شوال ۱۳۷۲ھ)

فرزندعزیز ! سلام اللہ ورحمتہ علیک

سلام مسنون کے بعد عرض ہے کہ کل شام تمہارا خط مجھے موصول ہوا اور تمہارا خیال بھی درست نکلا کہ ہم لوگ بڑے شوق سے تمہارے خط کا انتظار کر رہے تھے۔ بلاشبہ مجھے اس بات سے بڑی مسرت ہوئی کہ مدرسہ اور مدرسے کا ماحول تمہیں پسند آگیا، باقی تمہاری گھبراہٹ اور وہ قلق واضطراب جس کا تم نے ذکر کیا تو یہ ایک فطری چیز ہے اس لئے کہ انسان جب اپنا گھر بار اور وطن چھوڑ کر ایسی جگہ منتقل ہوتا ہے، جہاں اس کا کوئی مونس و غمخوار اور دوست نہیں ہوتا تو اس جگہ لازماً وحشت محسوس کرتا ہے۔

پیارے! تمہارا بھی یہی معاملہ ہے کہ جس ماحول میں تم نے نشوونما پائی، اُسے چھوڑ کر ایسی جگہ منتقل ہوئے جس سے پہلے نامانوس تھے۔ (اسلئے گھبرا گئے) لیکن مجھے امید ہے کہ تم پر زیادہ دن گزرنے نہ پائیں گے کہ اس جگہ سے مانوس ہو جاؤ گے یقیناً تم ایک دانا طالبعلم ہو، علم کی فضیلت سے واقف ہو، اسلئے فی الوقت مزید کچھ لکھنے کی حاجت نہیں اور تمہارا شوق بڑھانے کے لئے وہ حدیث رسُول صلی اللہ علیہ وسلم کافی ہے جو تم پڑھ چکے کہ فرشتے طالب کے کام پر خوش ہو کر اس کے لئے اپنے پر بچھاتے ہیں، اللہ تعالےٰ علم نافع کو تمہارا مقدّر بنائیں اور اس دولت سے تمہیں نوازدیں۔

یہ (تھا تمہارے خط کا جواب) اور میں اللہ تعالےٰ سے طالبِ دعا ہوں کہ وہ اپنی عنایت و مہربانی سے تمہارا محافظ و نگہبان رہے۔ والسّلام (تمہارا والد)

# مشق (۱۳۵)

اُكْتُبْ كِتَابًا اِلٰى عَمِّكَ وَثَانِيًا اِلٰى اُمِّكَ وَثَالِثًا اِلٰى اَخِيْكَ الصَّغِيْرِ وَاذْكُرْ فِي الْاَوَّلِ نَبَذًا مِّنْ اَحْوَالِ الْمَدْرَسَةِ ثُمَّ اطْلُبْ مَا تَحْتَاجُ

اِلَيْهِ مِنَ الْمَلَابِسِ وَالنُّقُوْدِ وَاذْكُرْ فِي الثَّانِي عَطْفَ اَسَاتِذَتِكَ عَلَيْكَ وَاَخْبِرْ عَنِ الْكُتُبِ الدِّرَاسِيَّةِ الَّتِيْ تَقْرَاُهَا اَنْتَ وَفِي الثَّالِثِ التَّرْغِيْبَ اِلَى التَّعْلِيْمِ وَمَا بَدَاءَ لَكَ مِنَ النُّصْحِ ۔

**ترجمہ** ایک خط اپنے چچا کے نام تحریر کرو، اور دوسرا خط اپنی والدہ کے نام اور تیسرا اپنے چھوٹے بھائی کے نام، پہلے خط میں مدرسہ کے کچھ حالات کا تذکرہ کرو پھر لباس اور رقم کا مطالبہ کرو، جن کی تمہیں احتیاج ہے اور دوسرے خط میں اپنے اوپر اساتذہ کی شفقت کی تذکرہ کرو اور ان درسی کتابوں کی اطلاع دو جنھیں پڑھ رہے ہو، تیسرے خط میں تعلیم کی ترغیب ذکر کرو، اور مزید جو نصیحتیں تمہارے ذہن میں آئیں ۔

# اَلْكِتَابُ الْاَوَّلُ

اِلٰى عَمِّيَ الشَّفِيْقِ (صَانَهُ اللهُ تَعَالٰى)

سَلَامُ اللهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ

بَعْدَ اِهْدَاءِ التَّحِيَّةِ الْمَسْنُوْنَةِ !

طَالَمَا اَرَدْتُ اَنْ اُرْسِلَ اِلٰى جَنَابِكَ مَكْتُوْبًا اُفَصِّلُ فِيْهِ اَوْضَاعِيَ التَّعْلِيْمِيَّةَ لٰكِنْ لَازَالَتْ اَشْغَالِي الدِّرَاسِيَّةُ تَحُوْلُ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اُمْنِيَّتِيْ اِلٰى اَنْ اُتِيْحَتْ لِيْ هُنَيْهَاتٌ فِي الْهَزِيْعِ الْاَخِيْرِ مِنَ اللَّيْلِ فَاغْتَنَمْتُهَا لِمُخَاطَبَتِكَ. فَهَا اَنَا اُنَبِّئُكَ بِكُلِّ حُبُوْرٍ وَّسُرُوْرٍ اَنِّيْ مُكِبٌّ عَلٰى حُصُوْلِ الْعِلْمِ هَادِيًا مُنْعَزِلًا ۔ وَمِنْ حُسْنِ حَظِّيْ اَنِّي اِنْتَسَبْتُ اِلٰى مَدْرَسَةٍ اِمْتَازَتْ مِنْ بَيْنِ الْمَدَارِسِ بِمُدِيْرِهَا الْخَبِيْرِ الْبَارِعِ

وَمُعَلِّمِيهَا النَّوَابِغِ الْمُحَنَّكِيْنَ وَعَمَلَتِهَا الْمُؤْتَمِنِيْنَ فَهِيَ جَامِعَةٌ بَيْنَ جَمَالِ الظَّاهِرِ وَالْبَاطِنِ وَمِنَ النَّبَاءِ السَّارِّ لَكَ إِنِّيْ أَكْمَلْتُ الْجُزْءَ الْأَوَّلَ مِنْ مُعَلِّمِ الْإِنْشَاءِ فَقَدَرْتُ بِهٖ عَلَى التَّكَلُّمِ بِاللُّغَةِ الْعَرَبِيَّةِ وَالْكِتَابَةِ بِهَا إِلٰى حَدِّ التَّعْبِيْرِ عَمَّا فِيْ ضَمِيْرِيْ

فَعَبَثًا مَّا كُنْتُ أَظُنُّ أَنَّ الْعَرَبِيَّةَ مِنْ أَصْعَبِ اللُّغَاتِ لَا يُمْكِنُ تَحْصِيْلُهَا - فَهٰذَا الْكِتَابُ مَعَ وَجَازَتِهٖ خَطَّأَ فِكْرَتِيْ هٰذِهٖ وَجَرَّأَنِيْ عَلٰى أَنْ أَتَحَدّٰى كُلَّ امْرِئٍ حَامِلٍ لِهٰذَا الْفَهْمِ الْخَاطِئِ - وَهٰذِهِ الْجَدَارَةُ لَا دُخْلَ لِشَخْصِيَّتِيْ فِيْهَا بَلْ هِيَ مِنْ مِّيْزَاتِ مَدْرَسَتِنَا أَيْضًا حِيْنَ ضُمَّتْ إِلٰى مَنْهَجِهَا التَّعْلِيْمِيِّ كُتُبٌ هَامَّةٌ مِنْ مَّنْهَجِ نَدْوَةِ الْعُلَمَاءِ بِلَكْهَنُؤْ - وَبَقِيَّةُ الْحَدِيْثِ ءُ أَجِّلُهَا إِلَى الْإِجَازَاتِ السَّنَوِيَّةِ فَأَتَشَرَّفُ بِزِيَارَتِكَ إِثْنَاءَ هٰذِهِ الْفَتْرَةِ وَأَعْرِضُ عَلَيْكَ بَقِيَّةَ الْأَحْوَالِ

عَمِّي الْكَرِيْمِ ! إِنَّ لِيْ حَاجَةً مَاسَّةً إِلَى النُّقُوْدِ لِشِرَاءِ بَعْضِ الْأَدَوَاتِ الدِّرَاسِيَّةِ وَأَزِفَتْ أَيَّامُ الْبَرْدِ أَيْضًا فَحُسْنُ صَنِيْعِكَ يَحْمِلُنِيْ عَلٰى أَنْ أُكَلِّفَكَ بِإِرْسَالِ النُّقُوْدِ وَالْمَلَابِسِ الصُّوْفِيَّةِ وَالْجَوْرَبِ بِأَوَّلِ الْفُرْصَةِ فَالْمُؤَمَّلُ مِنْ فَضِيْلَتِكَ أَنْ تُشَرِّفَ عَرِيْضَتِيْ بِالْقُبُوْلِ وَلَا تَنْسَوْنِيْ فِيْ دُعَائِكَ الْمُسْتَجَابِ - وَالسَّلَامُ (إِبْنُ أَخِيْكَ الْمُطِيْعِ)

(أسامة اسلم ٢١ / ٣ / ١٤١٤ھ)

# ترجمہ (پہلا خط)

اپنے شفیق چچا کے نام (اللہ انہیں اپنی حفاظت میں رکھے)

سلام اللہ علیک ورحمتہ ،

سلام مسنون کا تحفہ پیش کرنے کے بعد (عرض گزار ہوں کہ) بارہا میں نے ارادہ کیا کہ اپنے تعلیمی احوال سے متعلق ایک مفصّل خط آپ کی خدمت میں روانہ کروں مگر تعلیمی مشاغل ہمیشہ اس آرزو میں حائل بنتے رہے تا اینکہ رات کے آخری حصّے میں کچھ گھڑیاں میسّر آگئیں جنھیں آپ سے مخاطب ہونے کیلئے غنیمت جانا۔

تو لیجئے پورے سُرور و شادمانی سے آپ کو اطلاع دیتا ہوں کہ یکسو ہو کر پوری دل جمعی سے مَیں حصُول علم میں مشغول ہوں۔ اور یہ میری خوش نصیبی ہے کہ مَیں نے ایسے مدرسہ میں داخلہ لیا جو اپنے ماہر و باکمال مہتمم، فاضل و تجربہ کار اساتذہ اور دیانت دار عملہ کے ناطے تمام مدارس سے ممتاز ہے۔ یہ مدرسہ حُسنِ ظاہر و باطن کا جامع ہے۔

اور آپ کو خوش خبری ہو کہ میں نے معلم الانشاء کا پہلا حصّہ مکمل پڑھ لیا ہے جس سے میں اپنے مافی الضمیر کے اظہار کی حد تک عربی زبان بولنے لکھنے پر قادر ہو گیا۔

میں تو فضول یہ گمان رکھتا تھا کہ عربی زبان مشکل ترین زبان ہے جس کا حصُول ممکن نہیں لیکن اس کتاب نے اپنے اختصار کے باوجود میری اس سوچ کو غلط ثابت کر دکھایا اور مجھے یہ جرأت بخشی کہ اس قسم کے غلط فہمی کے شکار ہر انسان کو چیلنج کروں اور اس استعداد و لیاقت میں بھی میری ذات کا کچھ دخل نہیں بلکہ یہ بھی ہمارے مدرسہ کے امتیازی خصوصیات میں سے ہے کہ اس کے تعلیمی نصاب

میں ندوۃ العلماء لکھنؤ کے نصاب میں سے چند اہم کتابیں شامل کی گئیں۔
بقیہ گفتگو کو سالانہ چھٹیوں پر اُٹھا رکھتا ہوں اور اس دوران آپ کی زیارت سے مشرف ہوں گا اور بقیہ احوال عرض کروں گا۔

محترم چچا جان! مجھے بعض درسی اشیاء کی خریداری کے لیئے اسی وقت رقم کی شدید ضرورت ہے۔ نیز سردی کے ایام سر پر آ گئے، اسلئے آپ کا حسن سلوک اس (جرأت) پر آمادہ کر رہا ہے کہ آپ کو زحمت دوں کہ اوّلین فرصت میں رقم اُونی کپڑے اور جرابیں ارسال کیجئیے۔ آنجناب سے امید کی جاتی ہے کہ میری درخواست کو شرفِ قبول بخشیں گے، اپنی مقبول دعائیں میں مجھے فراموش نہ کیجئیے۔

(والسّلام) آپ کا فرمانبردار بھتیجا:

اُسامہ اسلم (۲۱ ربیع الاول ۱۴۱۴ھ)

## (الكِتَابُ الثّانی) (دوسرا خط)

أُمِّی الحَنُونَ (أَطَالَ اللهُ حَيٰوتَكِ)

(السَّلَامُ عَلَيْكِ وَرَحْمَةُ اللهِ)

لَعَلَّكِ كَئِيْبَةٌ إِذْ كُنْتُ كَتَبْتُ إِلَيْكِ فِي الْخِطَابِ السَّالِفِ أَنِّي مُنْذُ غَادَرْتُ بَيْتِيَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ فُؤَادِي فَارِغٌ لَا يَهْنَأُ لِي طَعَامٌ وَلَا شَرَابٌ فَأَتِيهِ طَائِرَ الْقَلْبِ: لٰكِنْ مَا مَضٰى عَلٰى هٰذِهِ الْحَالَةِ أُسْبُوعٌ أَنْ رَبَطَ اللهُ تَعَالٰى عَلٰى قَلْبِي وَحَالَفَنِي فَضْلُهُ فَسَرْعَانَ مَا انْضَمَمْتُ إِلٰى صَفِّ الزُّمَلَاءِ وَطَفِقْتُ أُشَارِكُهُمْ فِي جَمِيعِ الدُّرُوسِ بِالْاِلْتِزَامِ۔

وَفَضْلُهُ ظَهَرَ بِصُوْرَةِ الْاَسَاتِذَةِ الْاَفَاضِلِ الَّذِيْنَ يَعْتَنُوْنَ بِالتَّلَامِيْذِ اِعْتِنَآءَ الْاٰبَاءِ بِالْاَوْلَادِ فَيَبْذُلُوْنَ اَقْصٰى جُهُوْدِهِمْ فِيْ تَهْذِيْبِ النَّاشِئِيْنَ وَتَثْقِيْفِهِمْ فَلِلّٰهِ دَرُّهُمْ حِيْنَ اَخَذُوْا بِيَدِيْ وَشَجَّعُوْنِيْ فِيْ مَوْقِعٍ حَرِجٍ فَبِعِنَايَتِهِمْ لَا يُمْنٰى جَوُّ الْمَدْرَسَةِ جَوُّ الْعِلْمِ وَالْعَمَلِ وَتَقَلَّبُ تَرَحِيْ فَرَحًا

فَالْاٰنَ صَمَّمْتُ عَلٰى اَنْ اَسْتَمِرَّ فِيْ تَحْصِيْلِ الْعِلْمِ حَتّٰى اَتَخَرَّجَ مِنْ مَّعْهَدِ التَّعْلِيْمِ وَاَقِفَ حَيَاتِيْ عَلٰى خِدْمَةِ الدِّيْنِ الْقَوِيْمِ

وَالْكُتُبُ الَّتِيْ تَحْتَ الدَّرْسِ كُلُّهَا هَامَّةٌ اَسَاسِيَّةٌ فَهَا هِيَ اَسْمَائُهَا

كَنْزُ الدَّقَائِقِ لِلْاِمَامِ اَبِي الْبَرَكَاتِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ اَحْمَدَ النَّسَفِيِّ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى۔ اُصُوْلُ الشَّاشِيْ لِاَبِيْ اِبْرَاهِيْمَ اِسْحٰقَ الشَّاشِيْ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى: كَافِيَةُ اِبْنِ الْحَاجِبِ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى شَرْحُ التَّهْذِيْبِ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ حُسَيْنٍ يَزْدِيْ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى: نَفْحَةُ الْعَرَبِ لِمَوْلَانَا اِعْزَازْ عَلِي الدِّيُوْبَنْدِيِّ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى. اَلْجُزْءُ الثَّانِيْ مِنْ مُّعَلِّمِ الْاِنْشَاءِ لِمَوْلَانَا عَبْدُ الْمَاجِدِ النَّدْوِيْ وَعَلَاوَةً عَلٰى هٰذِهِ الدُّرُوْسِ نَقْرَءُ تَرْجَمَةَ الْاَجْزَاءِ الْعَشَرَةِ الْاَخِيْرَةِ مِنَ الْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ وَعَدَدًا مَلْحُوْظًا مِّنْ اَحَادِيْثِ رِيَاضِ الصَّالِحِيْنَ لِلْاِمَامِ اَبِيْ زَكَرِيَّا النَّوَوِيِّ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى: فَاَرْجُوْا مِنْ اُمِّي الشَّفِيْقَةِ عَنْ اِسْتِحْقَاقٍ اَنْ تُدِيْمَ ذِكْرِيْ فِيْ دَعَوَاتِهَا الْيَوْمِيَّةِ عَامَّةً وَفِيْ دُعَاءِ جَوْفِ

اللَّيْلِ الْأَخِيرِ خَاصَّةً دَرِفِي الْخِتَامِ قَدِّمِيْ أَطْيَبَ التَّسْلِيمَاتِ
عَلَى جَمِيعِ الْإِخْوَانِ وَالْأَخَوَاتِ۔ وَالسَّلَامُ
وَلَدُكِ الْبَارُّ : محمد ابراهیم (۲۳/۳/۱۴۱۲ھ)

## ترجمہ (دوسرا خط)

سراپا شفقت والدہ (اللہ آپکی عمر دراز فرمائے)
(السّلام علیکم ورحمۃ اللہ)

شاید آپ کبیدہ خاطر ہیں کہ میں نے گزشتہ خط میں آپکو لکھا تھا کہ جب سے میں گھر چھوڑ کر مدرسہ آیا ہوں، میرا دِل بیقرار ہے نہ کھانے کی کوئی چیز خوشگوار لگتی ہے نہ پینے کی، بس پریشان خاطر آوارہ پھرتا ہوں، مگر اس کیفیت پر ہفتہ بھی نہ گزرنے پایا تھا کہ اللہ تعالےٰ نے میرے دل کو تھام لیا اور اسکے فضل وکرم نے دستگیری کی اور بہت جلد میں طلباء کی جماعت شامل ہوگیا اور اُن کے ساتھ تمام اسباق میں پابندی سے شرکت کرنے لگا۔ اور اللہ تعالےٰ کا فضل و احسان ان بزرگ اساتذہ کی صُورت میں ظہور پذیر ہوا جو طلباء پر والدین کی سی شفقت کرتے ہیں اور اپنی تمام تر کوشش نوخیز طلباء کی تہذیب و تربیت پر صرف کرتے ہیں، ان کی خوبی اللہ تعالیٰ ہی کے لئے ہے کہ انہوں نے کہا کہ ایک نازک وقت میں میرا ہاتھ تھاما اور مجھے حوصلہ دیا، انہی کی عنایت سے مدرسہ کا ماحول جو علم وعمل کا ماحول ہے، مجھے راس آیا اور میری پریشانی شادمانی میں بدل گئی۔ اَب میں نے پختہ ارادہ کر لیا ہے کہ تحصیل علم میں مسلسل لگا رہوں گا حتیٰ کہ مرکز علم سے فراغت پاکر اپنی زندگی کو دین حنیف کی خدمت پر وقف کر دوں۔

اور کتابیں جو زیر درس ہیں سب کی سب اہم ترین اور بنیادی کتابیں

ہیں لیجیئے ان کے نام :-

کنز الدقائق تالیف امام ابو البرکات عبداللہ بن احمد نسفی رح اصول الشاشی تالیف امام ابو ابراہیم اسحٰق الشاشی رح۔ کافیہ : تالیف : امام ابن حاجبؒ، شرح التہذیب تالیف : شیخ عبداللہ بن حسین یزدیؒ۔ نفحۃ العرب : تالیف : مولانا اعزاز علی صاحبؒ دیوبندیؒ۔ معلم الانشاء جزء ثانی : تالیف : مولانا عبد الماجد ندویؒ۔ اور ان اسباق کے علاوہ ہم قرآن حکیم کے آخری دس پاروں کا ترجمہ اور ریاض الصالحین (تالیف امام ابو زکریا نوویؒ) کی احادیث کی ایک بڑی تعداد بھی پڑھتے ہیں، میں اپنی مہربان والدہ سے بجا طور پر امید رکھتا ہوں کہ مجھے اپنی روزمرہ کی دعاؤں میں عموماً اور دعاء آخر شب میں خصوصاً یاد رکھیں گی، اور آخر میں میرے تمام بھائی بہنوں کو پاکیزہ ترین تسلیمات (کا تحفہ) پیش کر دیجیئے۔

(آپ کا حکم بردار بیٹا)

محمد ابراہیم (۲۳ ربیع الاول ۱۴۱۴ھ)

# الکتاب الثالث (تیسرا خط)

اَخِی الْحَبِیْبُ اَحَبَّکَ اللّٰہُ تَعَالٰی فِی الدَّارَیْنِ)

(سَلَامُ اللّٰہِ عَلَیْکَ وَرَحْمَتُہٗ)

عَوَاطِفُ الْمَحَبَّۃِ وَالْمَوَدَّۃِ بَیْنَنَا غَیْرُ خَافِیَۃٍ عَلٰی اَحَدٍ وَلَا شَکَّ اَنِّیْ اٰنَسُ بِکَ خَاصَّۃً اَکْثَرَ مِنْ جَمِیْعِ الْاِخْوَانِ لٰکِنْ مَعَ ذَالِکَ کُلِّہٖ لَسْتُ بِرَاضٍ عَنْ وَضْعِکَ الرَّاھِنِ فَاِنَّکَ لَا تَکْتَرِثُ لِلتَّعَلُّمِ بَلْ لِلتَّدَابُنِ اَلتُّرَاثُکَ

لِلتَّعَلُّبِ فَحَالُكَ هٰذَا يُقْلِقُنِيْ وَيُقِضُّ عَلَى الْمَضْجَعِ لَيْتَكَ عَلِمْتَ اَنَّ هٰذَا السُّلُوْكَ لَايُجْدِيْكَ فِي الْمُسْتَقْبِلِ شَيْئًا سِوَى الْحَسْرَةِ وَالنَّدَامَةِ وَلَايُمْكِنُ لِيْ اَنْ اَنْصَحَ لَكَ اَحْسَنَ وَاَوْجَزَ مِمَّا نَصَحَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا : اِغْتَنِمْ خَمْسًا قَبْلَ خَمْسٍ شَبَابَكَ قَبْلَ هَرَمِكَ وَصِحَّتَكَ قَبْلَ سَقْمِكَ وَغِنَاكَ قَبْلَ فَقْرِكَ وَفَرَاغَكَ قَبْلَ شَغْلِكَ وَحَيَاتَكَ قَبْلَ مَوْتِكَ (مستدرک حاکم ص۳۰۶ ج۴)

فَخَطَاءٌ مَّا نَتَفَاءَلُ اِنَّكَ سَتَفُوْزُ فِيْ مَرَامِكَ بِهٰذَا السَّيْرِ الْبَطِيْءِ اَمَا سَمِعْتَ "اَنَّ الْعِلْمَ لَايُعْطِيْكَ بَعْضَهٗ حَتّٰى تُعْطِيَهٗ كُلَّكَ" وَمَنْ طَلَبَ عَظِيْمًا خَاطَرَ بِعَظِيْمٍ - فَاِيَّاكَ اُخَيَّ الْكَسَلَ وَالْمَعْصِيَةَ فَاِنَّهُمَا عَدُوَّانِ لِدُوْدَانِ بِطَرِيْقِ الْعِلْمِ فَحَذَارِ عَنْهُمَا وَاخْتِمْ لَكَ هٰذَا الْمَقَالَ بِنُصْحِ الْاِمَامِ وَكِيْعِ بْنِ الْجَرَاحِ لِتِلْمِيْذِهِ الرَّشِيْدِ اَبِيْ اِدْرِيْسِ الشَّافِعِيِّ رَحِمَهُمَا اللهُ تَعَالٰى رَاجِيًا مِنْكَ اَنْ تَجْعَلَهٗ نَصَبَ عَيْنَيْكَ بِقَوْلِ الْاِمَامِ الشَّافِعِيِّ رَحِمَهُ اللهُ تَعَالٰى : ؎

شَكَوْتُ اِلٰى وَكِيْعٍ سُوْءَ حِفْظِيْ ... فَاَوْصَانِيْ اِلٰى تَرْكِ الْمَعَاصِيْ

اِنَّ الْعِلْمَ نُوْرٌ مِّنَ اِلٰهٍ ... وَنُوْرُ اللهِ لَا يُعْطٰى لِعَاصِيْ

وَالسَّلَامُ ... ( اخوك الْمُخْلِصُ )

(عبد الفتاح : ۲۴ / ۳ / ۱۴۱۴ھ)

## ترجمہ (تیسرا خط)

برادرِ عزیز (اللہ دارین میں تمہیں محبوب رکھے)

(سلام اللہ علیک ورحمتہ)

ہمارے دلوں میں محبت و خیرسگالی کے جو جذبات پائے جاتے ہیں وہ کسی سے مخفی نہیں ہیں، اس میں کوئی شک نہیں کہ میں تمام بھائیوں میں سب سے زیادہ تم سے اُنس رکھتا ہوں۔ لیکن بایں ہمہ تمھاری موجودہ حالت سے میں خوش نہیں اس لئے کہ تمہیں تعلیم بلکہ دین داری کی بھی ایسی پرواہ نہیں جیسی پرواہ کھیل کود کی ہے۔

تمھاری یہ کیفیت مجھے آزردہ دل اور بے چین رکھتی ہے، کاش کہ تمہیں معلوم ہو جائے کہ تمھارا یہ چال چلن تمہیں مستقبل میں پچھتاوے اور پشیمانی کے سوا کوئی فائدہ نہ دے گا

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو جو نصیحت ارشاد فرمائی ہیں اس سے عمدہ اور مختصر نصیحت تمہیں نہیں کرسکتا (آپ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا) پانچ چیزوں کو پانچ چیزوں کی آمد سے پہلے غنیمت تصور کرو، اپنی جوانی کو بڑھاپے سے پہلے، صحت کو بیماری سے پہلے، مالداری کو تنگدستی سے پہلے، فراغت کو مشغول ہونے سے پہلے اور زندگی کو موت سے پہلے (مستدرک، حاکم)

تم غلط طور پر اس خوش فہمی کا شکار ہو کہ اس سست رفتاری سے تم اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کرلوگے کیا تم نے سنا نہیں کہ :-

"علم اپنا تھوڑا سا حصّہ بھی تمہارے حوالے نہ کریگا تا آنکہ تم اپنا سب کچھ اسکے سپرد نہ کردو"

"اور جو کسی بڑی چیز کا طلبگار ہو گا وہ بڑے خطرے کا سامنا کریگا (یعنی عظیم مقصد کے لئے عظیم قربانی درکار ہے)

میرے پیارے بھائی : کاہلی اور معصیت سے دُور بھاگو کہ یہ دونوں راہِ علم کے بدترین دشمن ہیں لہٰذا ان سے بچ کر رہو۔

میں اپنی اس بات کو امام وکیع بن الجراح رح کی اس نصیحت پر ختم کرتا ہوں جو انہوں نے اپنے شاگردِ رشید امام ابو ادریس شافعی رح کو فرمائی، تم سے یہ امید رکھتے ہوئے کہ اُسے اپنا نصب العین بنا لو گے، حضرت امام شافعیؒ فرماتے ہیں۔

"میں نے (اپنے استاذ امام) وکیع بن الجراح رح کی خدمت میں حافظہ کی کمزوری کی شکایت کی تو انہوں نے مجھے معاصی کو ترک کرنے کی نصیحت فرمائی، اس لئے کہ علم اللہ تعالےٰ کی طرف سے ایک نور ہے اور اللہ تعالےٰ کا نور نافرمان (گنہگار) کو نہیں دیا جاتا۔ والسّلام

تمہارا مخلص بھائی

عبد الفتّاح

۲۴ ربیع الاول ۱۴۱۴ھ